اس کا منظم استحصال کیا ۔

عیسائیوں کے ہم عقیدہ حکمرانوں نے ملک کو تقسیم کرنے میں تقسیم پسندوں کا ساتھ دیا ۔

عیسائیوں کی مذہبی وفاداری کا مرکز ہندستان سے باہر واقع ہے ۔

عیسائی مشنریوں پر یہ الزام ہے کہ وہ استعماری طاقتوں کے اگلے دستہ کا کام کرتی ہیں ۔

اس کے باوجود ہندستان میں عیسائیوں کے تمام مفادات پوری طرح محفوظ ہیں ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ اس ملک کے لیے نفع بخش گروہ بنے ہوئے ہیں ۔ وہ اس ملک میں دینے والے ہیں نہ کہ صرف لینے والے ۔

عیسائیوں کی تعداد ہندستان میں دو کرور سے کچھ زیادہ ہے ۔ وہ آبادی کا تقریباً دو فی صد حصہ ہیں ۔ جب کہ مسلمان کم از کم بارہ فی صد حصہ ہیں ۔ مگر دونوں فرقوں میں یہ زبردست فرق ہے کہ عیسائیوں نے اس ملک میں اسپتال ، تعلیم گاہیں اور رفاہی ادارے اتنی بڑی مقدار میں قائم کر رکھے ہیں جو ان کی اپنی آبادی کی ضرورت سے بہت زیادہ ہیں ۔ سرکاری ملازمین اور حکام کی بہت بڑی تعداد عیسائی اداروں کی تعلیم یافتہ ہے ۔ عیسائیوں کے قائم کیے ہوئے اسپتال اس ملک کے بہترین اسپتال سمجھے جاتے ہیں ۔ معذوروں حتیٰ کہ کوڑھیوں تک کی خدمت کے لیے انھوں نے بے شمار ادارے قائم کر رکھے ہیں ۔ وغیرہ ۔

اس کے برعکس مسلمانوں کا حال یہ ہے کہ وہ اس ملک میں صرف احتجاج اور مطالبہ کرنے والے گروہ بنے ہوئے ہیں ۔ ان کے پاس خود اپنی قومی ضرورت کے بقدر بھی تعلیم گاہیں اور اسپتال اور رفاہی ادارے نہیں ہیں ۔ کجاکہ وہ ان میدانوں میں دوسرے فرقوں کے خادم بن سکیں ۔

یہ صورت حال قانونِ قدرت کے سراسر خلاف ہے ۔ ایسی حالت میں مسلمانوں کو جس تعصب یا امتیاز کی شکایت ہے وہ خدائی قانون کی بنا پر ہے نہ کہ کسی ظالم کے ظلم کی بنا پر ۔

اس دنیا کا خالق خدا ہے ۔ یہاں وہی ہوتا ہے جو خدا چاہتا ہے کہ ہو ۔ خدا نے پیاس بجھانے کے لیے پانی بنایا ہے اور گاڑی چلانے کے لیے پٹرول ۔ اب آپ کی کامیابی اسی میں ہے کہ آپ پانی کو اپنی پیاس بجھانے کے لیے استعمال کریں ۔ اور جب گاڑی چلانا ہو تو پٹرول کے ذریعہ گاڑی چلائیں ۔ اگر آپ اس کے برعکس عمل کریں یعنی پٹرول سے پیاس بجھانا چاہیں اور پانی سے گاڑی چلانے کی کوشش کریں تو یقینی طور پر آپ ناکام رہیں گے ۔

اس دنیا کو خدا نے مقابلہ کی دنیا بنایا ہے ۔ یہاں ہر ایک کو آزادی ہے ۔ اور ہر ایک

اپنی اپنی محنت اور قابلیت سے آگے بڑھنے کی کوشش کر رہا ہے۔ یہ مقابلہ کا اصول خود خدا کا مقرر کیا ہوا ہے، اس کو آپ ختم نہیں کرسکتے۔ آپ کے لیے ایک ہی راستہ ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ مقابلہ کے میدان میں اپنی اہلیت کا ثبوت دے کر اپنی جگہ حاصل کریں۔ اگر آپ چاہیں کہ دنیا کا نظام مقابلہ کے بجائے مطالبہ کی بنیاد پر چلنے لگے تو ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔ اگر آپ مطالبہ اور احتجاج کی بنیاد پر جینا چاہتے ہوں تو آپ کو خدا کی دنیا کے سوا کوئی دوسری دنیا بنانی پڑے گی۔ موجودہ دنیا میں ایسا ہونا ممکن نہیں۔

موجودہ دنیا کو خدا نے امتحان گاہ بنایا ہے۔ یہاں ہر شخص کو عمل کی آزادی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس دنیا میں ہمیشہ مختلف اشخاص اور مختلف قوموں کے درمیان مقابلہ جاری رہتا ہے مقابلہ اور مسابقت کی یہ فضا کبھی ختم نہیں ہوسکتی۔ خواہ دنیا میں اسلامی حکومت ہو یا غیر اسلامی حکومت۔

اب سوچنے کی دو صورتیں ہیں۔ ایک ہے حالات میں گھر کر سوچنا اور دوسرا ہے حالات سے اوپر اٹھ کر سوچنا۔ چونکہ یہ دنیا کبھی ناموافق اسباب سے خالی نہیں ہوسکتی اس لیے جو لوگ حالات میں گھر کر سوچیں ان کی سوچ ہمیشہ شکایتی سوچ رہے گی۔ ان کا فکر ردعمل کی نفسیات کے تحت بنے گا۔ اپنی قوتوں کو بروئے کار لانے کے بجائے وہ بے فائدہ طور پر دوسروں کے خلاف احتجاج کرتے رہیں گے اور بطور خود یہ سمجھیں گے کہ وہ کوئی کام کر رہے ہیں۔

اس کے برعکس جو لوگ حالات سے اوپر اٹھ کر سوچیں ان کو یہ جاننے میں دیر نہیں لگتی کہ جو کچھ ہو رہا ہے وہ قانونِ قدرت کے مطابق ہو رہا ہے نہ کہ ظلم اور تعصب کی بنا پر ہو رہا ہے۔ یہ چیز انہیں حقیقت پسند بنا دیتی ہے۔ ان کی سوچ مطابق واقعہ سوچ بن جاتی ہے۔ وہ حالات کو مان کر اس کے ڈھانچے میں اپنی منصوبہ بندی کرتے ہیں۔ وہ دوسروں کے خلاف چیخ پکار کرنے کے بجائے اپنی محنت سے اپنے آپ کو کامیاب بنانے کی کوشش میں لگ جاتے ہیں۔

ہندستان کے مسلمان "تعصب" کی اصطلاحوں میں سوچنے کے عادی ہوگئے ہیں۔ اس لیے ان کی پوری سوچ ایسی ہوگئی ہے جیسے کہ کوئی بند کوٹھری میں سوچے۔ اگر وہ "حقیقت پسندی" کی اصطلاح میں سوچنے لگیں تو اچانک وہ محسوس کریں گے کہ وہ ایک کھلی فضا میں پہونچ گئے ہیں پہلی صورت میں ان کو راہیں بند نظر آتی ہیں۔ مگر دوسری صورت میں انہیں ہر طرف راہیں کھلی ہوئی نظر آنے لگیں گی۔

ایک مثال لیجئے ۔ مسلمانوں کو شکایت ہے کہ اردو زبان کے ساتھ اس ملک میں تعصب کیا جاتا ہے ۔ لیکن گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو اردو کا مسئلہ خود اردو کی اپنی کمی کا مسئلہ ہے نہ کہ کسی خارجی تعصب کا مسئلہ ۔ اور وہ یہ کہ اردو زبان موجودہ زمانے میں اپنی اہمیت منوانے میں ناکام رہی ہے یہی وجہ ہے کہ جو مسلم لیڈر اردو زبان کا جھنڈا اٹھاتے ہیں وہ خود بھی اپنے بچوں کو انگلش اسکولوں میں تعلیم دلانا ضروری سمجھتے ہیں ۔

ستمبر ۱۹۵۹ء سے پہلے روسی زبان امریکہ میں کوئی اہمیت نہیں رکھتی تھی ۔ مگر اسی مہینہ یہ خبر چھپی کہ روس کا راکٹ ( لیونک نمبر ۲ ) سات ہزار میل فی گھنٹہ کی رفتار سے خلا میں سفر کرکے ۳۴ گھنٹہ میں چاند پر پہونچ گیا تو اچانک روسی زبان نے علمی دنیا میں زبردست اہمیت حاصل کرلی ۔ کیونکہ اس کا مطلب یہ تھا کہ روس خلائی ٹکنالوجی میں امریکہ سے آگے نکل گیا ہے ۔ امریکہ کے ماہرین شدت سے محسوس کرنے لگے کہ خلائی ٹکنالوجی میں ان کا مطالعہ اس وقت تک نامکمل ہے جب تک وہ اس موضوع پر روسی زبان میں لکھی ہوئی کتابیں نہ پڑھ لیں ۔ چنانچہ امریکہ میں ایک نیا ذہن شدت سے ابھر آیا ۔ روسی زبان کے تمام سائنسی جرنل امریکہ میں منگائے جانے لگے اور شروع سے آخر تک ان کا انگریزی ترجمہ کرکے انہیں امریکہ میں شائع کیا جانے لگا ۔ آج روسی زبان کی تمام اہم سائنسی کتابیں انگریزی میں ترجمہ ہو کر یورپ اور امریکہ کی لائبریریوں کی زینت بنی ہوئی ہیں ۔ روسی زبان نے یہ اہمیت احتجاج اور مطالبہ کے ذریعہ حاصل نہیں کی بلکہ استحقاق کا ثبوت دے کر حاصل کی ہے ۔

یہی حال موجودہ زمانہ میں جاپانی زبان کا ہوا ہے ۔ بیسویں صدی کے نصف تک مغربی ملکوں میں جاپانی زبان کی کوئی اہمیت نہ تھی ۔ مگر آج جاپانی زبان میں چھپنے والی سائنسی کتابیں انگریزی زبان میں ترجمہ ہو کر زبردست مقبولیت حاصل کر رہی ہیں ۔ اس کی وجہ الکٹرانکس میں جاپان کی ترقی ہے ۔ جدید مغربی علما یہ محسوس کر رہے ہیں کہ الکٹرانکس میں ان کا مطالعہ اس وقت تک مکمل نہیں ہو سکتا جب تک وہ اس موضوع پر جاپان میں ہونے والی تحقیقات کو نہ پڑھ لیں ۔ جاپانی زبان نے اپنی اہمیت ثابت کرکے مغربی دنیا میں وہ مقام حاصل کرلیا جو اس سے پہلے اس کو حاصل نہ تھا ۔

اردو کا اصل مسئلہ یہ ہے کہ اس کے ذخیرہ میں یا تو شعر و شاعری ہے یا خطیبانہ انداز میں لکھی ہوئی کتابیں ۔ اور موجودہ سائنسی دور میں شاعری اور خطابت دونوں ہی اپنا وزن کھو چکے

ہیں ۔ کوئی بھی شعبۂ فن ایسا نہیں ہے جس میں اردو نے اعلیٰ معیار کی کتابیں تخلیق کی ہوں اور لوگ یہ سمجھنے پر مجبور ہوں کہ اردو کتابیں پڑھے بغیر ان موضوعات پر ان کا مطالعہ مکمل نہ ہوگا۔ فلسفہ ، سائنس تاریخ ، سماجیات ، ٹکنالوجی ، کسی بھی فن پر اردو زبان میں ایسی کتابیں موجود نہیں جن کو نظر انداز کرنا ممکن نہ ہو۔ ایسے علمی افلاس کی حالت میں اردو کو اس کے وارثین بھی اہمیت نہیں دے سکتے کجا کہ ہم دوسروں سے یہ امید رکھیں کہ وہ اس کو اہمیت دیں گے۔

قرآن کی مذکورہ آیت کے مطابق اس دنیا میں زندگی کا راز نفع بخشی ہے یہاں دینے والا پاتا ہے ۔ یہاں اہلیت کا ثبوت دے کر زندگی ملتی ہے نہ کہ مطالبہ اور چیخ پکار کے ذریعہ ۔ دنیا کا یہ نظام خود اس خدا کا بنایا ہوا ہے جس نے دنیا کو تخلیق کیا ہے ۔ جو لوگ خدا کی بنائی ہوئی اس دنیا پر راضی نہ ہوں انہیں اپنی مرضی کے مطابق کوئی دوسری دنیا بنانی چاہیے ۔ خدا کی دنیا میں خدا کی مرضی پر چل کر کامیابی حاصل کی جا سکتی ہے نہ کہ اپنی مرضی پر چل کر۔

# بلند نظری

ایران حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں فتح ہوا۔ اس وقت ایران کی مسلح افواج کے سپہ سالار سعد بن ابی وقاص تھے۔ ابتدائی جنگ میں ایرانیوں کا کافی نقصان ہوا۔ انھوں نے لڑائی کو اپنے حق میں غیر مفید سمجھتے ہوئے گفت وشنید کی پیش کش کی حضرت سعد اس وقت قادسیہ کے میدان میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ انھوں نے مختلف منتخب افراد کو ایرانی سپہ سالار رستم اور ایران کے بادشاہ یزدگرد کے دربار میں بھیجا۔ مسلمانوں کے یہ نمائندے نعمان بن مقرن فرات بن حیان، حنظلہ بن ربیع، عطارد بن حاجب، اشعث بن قیس، مغیرہ بن شعبہ عمرو بن معدیکرب وغیرہ تھے۔ (البدایہ والنہایہ)

البدایہ والنہایہ میں ان سفارتوں کی کافی لمبی تفصیل درج ہے۔ آخری مرحلہ میں یہ واقعہ ہوا کہ حضرت مغیرہ اور ان کے ساتھی شہنشاہ یزدگرد کے دربار میں آئے۔ یہ دربار ایران کے قدیم شہر مداین میں تھا۔ وہاں کے زرق برق ماحول سے وہ مطلق متاثر نہیں ہوئے اور بادشاہ اور اس کے درباریوں کے سامنے انتہائی بے خوفی کے ساتھ تقریر کی۔ اس پر یزدگرد برہم ہو گیا۔ اس نے کہا کہ تم فقیر ہو کر شہنشاہِ وقت کے سامنے ایسی باتیں کر رہے ہو۔ اگر یہ قاعدہ نہ ہوتا کہ ایلچی قتل نہ کئے جائیں تو میں ضرور تم کو قتل کر دیتا۔ تم لوگ واپس جا کر اپنے امیر کو بتادو کہ میں سپہ سالار رستم کی سرکردگی میں ایسا لشکر بھیجنے والا ہوں جو تم سب کو قادسیہ کے خندق میں دفن کر دے گا۔

اس کے بعد یزدگرد نے اپنے ملازمین کو حکم دیا کہ ایک ٹوکرے میں مٹی بھر کر لاؤ۔ جب مٹی کی ٹوکری لائی گئی تو اس نے مسلمانوں کے وفد سے مخاطب ہو کر پوچھا۔ تم میں سب سے زیادہ شریف کون ہے۔ وفد کے افراد چپ رہے۔ اس کے بعد عاصم بن عمرو آگے بڑھے اور کہا کہ میں سب سے زیادہ شریف ہوں۔ یزدگرد نے اسلامی وفد کے دیگر ارکان سے پوچھا تو انھوں نے اس کی تصدیق کی۔ یزدگرد نے حکم دیا کہ مٹی کی ٹوکری عاصم بن عمرو کے سر پر رکھ دی جائے اور ان کو دربار سے نکال کر بھگا دیا جائے۔ یہاں تک کہ وہ مدائن کے باہر چلے جائیں۔

چنانچہ مٹی کی ٹوکری عاصم بن عمرو کے سر پر رکھ دی گئی۔ وہ اس کو لے کر مدائن کے شاہی محل سے نکلے اور اونٹنی پر سوار ہو کر تیزی سے قادسیہ کی طرف روانہ ہوئے جہاں حضرت

سعد بن ابی وقاص مقیم تھے۔ وہاں پہونچ کر حضرت سعد کو ساری روداد سنائی گئی اور مٹی کی ٹوکری ان کے سامنے رکھ دی گئی۔ حضرت سعد اس واقعہ پر ذرا بھی برہم نہیں ہوئے۔ انہوں نے اس سے اچھا فال لیا اور فرمایا:

ابشروا فقد واللہ اعطانا اللہ اقالید ملکھم۔ خوش ہو جاؤ کیوں کہ خدا کی قسم اللہ نے ہمیں ان کے اقتدار کی کنجیاں دے دیں۔

یہی وہ بلند نظری تھی جس نے عربوں کو اس قابل بنایا کہ اپنے وقت کے انتہائی ناقابل لحاظ گروہ ہونے کے باوجود وہ اس زمانہ کی عظیم ترین سلطنتوں کے فاتح بنے۔ وہ لوگ جن کو تاریخ کا معمول سمجھ لیا گیا تھا انہوں نے اپنے عمل سے ایک نئی تاریخ پیدا کی۔

دنیا کا نظام کچھ اس طرح بنا ہے کہ یہاں ہر دن کے ساتھ رات ہوتی ہے اور ہر پھول کے ساتھ کانٹا۔ کوئی بھی شخص موجودہ دنیا میں ناخوش گواریوں سے خالی نہیں ہو سکتا۔ اس لیے موجودہ دنیا میں کامیابی حاصل کرنے کا راز صرف یہ ہے کہ آدمی ناموافق حالات کے اندر موافق پہلو دریافت کر سکے۔ وہ ناخوش گوار واقعات سے یقین اور حوصلہ کی غذا لے۔ اس کے سر پر ذلت کی ٹوکری رکھے جائے مگر اس کو نظر آئے کہ رکھنے والوں نے اس کے سر پر عزت کا تاج رکھ دیا ہے۔

مشہور ماہر نفسیات الفرڈ اڈلر (۱۹۳۷ - ۱۸۷۰) کی پوری عمر نفسیاتِ انسانی کے مطالعہ و تحقیق میں گزری۔ عمر بھر کے مطالعہ کے بعد اس نے اپنی اس دریافت کا اعلان کیا کہ انسان کی خصوصیات میں سے ایک انتہائی حیرت ناک خصوصیت اس کی یہ طاقت ہے کہ وہ اپنے نہیں کو ہے میں تبدیل کر سکے:

Their power to turn a minus into a plus.

یہ نادر خصوصیت ہر انسان کے اندر پیدائشی طور پر موجود ہے۔ وہی افراد اس دنیا میں بڑی کامیابی حاصل کرتے ہیں جو اپنی اس صلاحیت کو استعمال کریں۔ اور جب اس صلاحیت کو استعمال کرنے والا ایک گروہ پیدا ہو جائے تو وہی تاریخ ساز گروہ ہوتا ہے۔ وہ انسانی تاریخ میں ایک دور کو ختم کر کے دوسرا دور لے آتا ہے۔ صحابہ کرام اس فطری صلاحیت کو استعمال کرنے میں ممتاز مقام رکھتے تھے یہی وجہ ہے کہ انہوں نے اپنے عمل سے ممتاز ترین تاریخ پیدا کی۔

موجودہ حالات سے مسلمانوں نے ابھی تک صرف منفی سبق لیا ہے چنانچہ وہ احساس

مظلومی (Persecution complex) کی تصویر بن کر رہ گیے ہیں لیکن اگر وہ معاملہ کو زیادہ گہرائی کے ساتھ دیکھ سکیں تو ان مشکل حالات کو وہ اپنے لیے مثبت غذا بنا سکتے ہیں۔ خدا کی دی ہوئی صلاحیت کو استعمال کرکے وہ اپنے نہیں کو ہے میں تبدیل کر سکتے ہیں۔ وہ اپنے ناموافق حالات کو اپنے لیے موافق حالات پیدا کرنے کا زینہ بنا سکتے ہیں۔

مسلمانوں کے لیے یقینی طور پر ایسا ہونا ممکن ہے۔ شرط صرف بلند نظری کی ہے۔ ایسا بننے کے لیے انہیں مٹی کی ٹوکری کو عزت کے تاج کے روپ میں دیکھنا ہے۔ دوسروں کے خلاف چیخ پکار کے بجائے اپنے چھپے ہوئے امکانات کو دریافت کرنا ہے۔ جن حالات کی ذمہ داری وہ دوسروں کے اوپر ڈالنے کے عادی ہو گئے ہیں ان کی ذمہ داری خود اپنے اوپر لینی ہے۔ جس دن ایسا ہوگا اسی دن اس ملک میں ان کی ایک نئی اور شاندار تر تاریخ کا آغاز ہو جائے گا۔

# داعی اور مدعو

قرآن سے معلوم ہوتا ہے کہ قوموں پر خدا کی طرف سے جو عذاب آتا ہے وہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک عذاب مستاصل۔ دوسرے عذاب تنبیہی۔ عذاب مستاصل یعنی قوموں کو بالکل برباد کر دینے والا عذاب زلزلہ اور طوفان کے ذریعہ آتا ہے (العنکبوت ۴۰) اور عذاب تنبیہی عام طور پر بندوں کے ذریعہ یعنی ایک قوم کو دوسری قوم پر چڑھا دینا اور اس طرح انسانوں کے ہاتھوں انہیں سزا دلانا (بنی اسرائیل ۵)

قدیم زمانہ میں یہود پر جو عذاب آئے ان کو خدا نے اپنی طرف منسوب کیا ہے۔ حالانکہ یہ سب کے سب اس طرح آئے تھے کہ کوئی سرکش قوم یا کوئی ظالم حکمراں یہود کے اوپر مسلّط ہو گیا۔ اور وہ ان کی آبادیوں کو اور ان کے مقدس مقامات کو برباد کرتا رہا۔

## تنبیہی سزا

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کے ساتھ جو صورت حال پیش آ رہی ہے وہ اسی دوسری قسم سے تعلق رکھتی ہے۔ یہ یقینی طور پر تنبیہی عذاب ہے۔ مگر چوں کہ بظاہر وہ انسانوں کے ذریعہ ہوتا ہوا نظر آتا ہے، اس لئے مسلمان اس کو کسی قوم یا کسی حکمراں کی طرف منسوب کر کے اس کو انسانی ظلم کے خانہ میں ڈالے ہوئے ہیں۔ جو واقعہ خدا کی طرف سے پیش آ رہا ہے اس کو انسانی واقعہ ثابت کرتے میں مشغول ہیں۔

یہ طرز فکر نہ صرف غلط ہے بلکہ وہ مسئلہ کو حل کرنے میں مزید رکاوٹ ہے۔ اس کی وجہ سے تمام مسلم قائدین کی ساری توجہ "ظالموں" کے خلاف چیخ پکار میں لگی ہوئی ہے۔ ظاہر ہے کہ جب ان کا سبب خدائی فریضہ سے غفلت میں ہے تو خدائی فریضہ کی ادائیگی ہی سے ان کا خاتمہ ہو گا نہ کہ مفروضہ ظالموں کے خلاف شور وغل کرنے سے۔

مسلمانوں کا مسئلہ اس وقت ساری دنیا میں صرف ایک ہے ——— ان کو ان کی مدعو اقوام کے ہاتھوں ستایا جا رہا ہے۔ گویا کہ وہ زبان حال سے کہہ رہے ہیں کہ تم ہماری آخرت کو برباد کر رہے ہو تو ہم تمہاری دنیا کو برباد کریں گے۔ یہ یقینی طور پر مسلمانوں کی دعوتی غفلت کے نتیجہ میں ہو رہا ہے۔ دوبارہ اس صورت حال کا خاتمہ صرف اس طرح ہو سکتا ہے کہ مسلمان اپنی دعوتی غفلت کو ختم کریں۔ وہ اقوام عالم کے سامنے خدا کے دین کے داعی بن کر کھڑے ہوں۔ جب تک وہ ایسا نہ کریں گے کوئی بھی دوسری

تدبیران کے مسائل کو حل کرنے والی ثابت نہیں ہو سکتی۔

## دعوت سے حفاظت

خدا نے جو رسول بھیجے سب اس لئے بھیجے کہ وہ لوگوں کو خدا کے تخلیقی منصوبہ سے اچھی طرح آگاہ کر دیں۔ تاکہ قیامت میں کسی کو یہ کہنے کا موقع نہ رہے کہ ہم کو اس کی خبر نہ تھی (النساء ۱۶۵)۔ یہی دعوت الی اللہ یا شہادت حق پیغمبر آخر الزماں صلے اللہ علیہ وسلم کا مشن تھا۔ اور ختم نبوت کے بعد یہی وہ خاص مشن ہے جس کے لئے امت محمدی قیامت تک کے لئے مامور ہے (الحج ۷۸)

کسی بھی شخص یا گروہ کی جو اصل حیثیت ہو وہی وہ چیز ہے جس سے اس کی قسمت وابستہ ہوتی ہے۔ قرآن میں واضح لفظوں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے (اور آپ کی تبعیت میں آپ کی امت سے) کہا گیا ہے کہ لوگوں کے مقابلہ میں تمہاری حفاظت کا سارا معاملہ اسی عمل دعوت کی ادائگی سے وابستہ ہے:

یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک و ان لم تفعل فما بلغت رسالته والله یعصمک من الناس (المائدۃ ۶۷)

اے رسول، جو تمہارے رب کی طرف سے اترا ہے اسے پہنچا دو اگر تم نے ایسا نہ کیا تو تم نے خدا کے پیغام کو نہیں پہنچایا۔ اور اللہ تم کو لوگوں سے بچائے گا۔

حافظ ابن کثیر نے اس آیت کی تفسیر ان الفاظ میں کی ہے: ای بلغ انت رسالتی و انا حافظک و ناصرک و مویدک علی اعدائک و مظفرک علیهم فلا تخف و لا تحزن فلن یصل احد منهم الیک بسوء یوذیک۔ یعنی تم میرے پیغام کو پہنچاؤ اور میں تمہارا محافظ ہوں اور تمہارا مدد کرنے والا ہوں اور تمہارے دشمنوں کے مقابلہ میں تمہاری تائید کرنے والا ہوں اور ان پر فتح دلانے والا ہوں۔ تم نہ ڈرو اور نہ اندیشہ کرو۔ ان میں سے کوئی شخص تم تک نہیں پہنچ سکتا کہ وہ تم کو تکلیف دے۔

اس آیت کے مطابق اللہ کے نزدیک اہل ایمان کی قیمت صرف اس وقت ہے جب کہ وہ دنیا کی قوموں تک خدا کا بے آمیز پیغام پہنچانے کا کام کر رہے ہوں۔ اگر وہ ایسا کریں تو اللہ کی طرف سے اہل ایمان کے لئے یہ وعدہ ہے کہ وہ ان کو مخالفین کے ظلم وستم کا شکار نہیں ہونے دے گا۔ تبلیغ ما انزل اللہ کا کام ان کے لئے عصمت من الناس کی ضمانت بن جائے گا۔

اس کا دوسرا پہلو یہ ہے کہ دعوت حق کو چھوڑنے کے بعد وہ خدا کی نظر میں بے قیمت ہو جائیں گے اہل ایمان اگر کسی وقت دیگر اقوام کے ظلم وستم کا شکار ہونے لگیں تو اس کی براہ راست وجہ یہ ہوگی کہ خدا کی حفاظت ان سے اٹھ گئی ہے۔ اور حفاظت کے اٹھنے کا سبب یقینی طور پر یہ ہوگا کہ انھوں نے دعوت الی اللہ کے کام کو چھوڑ دیا ہے۔

یہ صورت حال آج نہ صرف ہندستان کے مسلمانوں پر بلکہ تمام دنیا کے مسلمانوں پر صادق آتی ہے۔ آج ساری دنیا کے مسلمان دوسری قوموں کے ظلم اور لوٹ کا نشانہ بن رہے ہیں۔ یہ واقعہ کہیں براہ راست ہو رہا ہے اور کہیں بالواسطہ۔ کہیں ان کے دشمن ان کو خود اپنی طاقت کا مزہ چکھا رہے ہیں۔ اور کہیں انھوں نے مسلمانوں کو دو طبقوں میں بانٹ دیا ہے۔ اور پھر ایک کے مقابلہ میں دوسرے کو مدد دے کر دونوں کو ایک دوسرے سے ٹکرا رہے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان پر وہ وقت آگیا ہے جس کی پیشین گوئی ابو داؤد کی ایک روایت ان الفاظ میں کی گئی تھی:

عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوشک الامم ان تداعی علیکم کما تداعی الاکلۃ الی قصعتھا۔ فقال قائل ومن قلۃ نحن یومئذ۔ قال انتم کثیر ولٰکنکم غثاء کغثاء السیل۔ ولینزعن اللہ من صدور عدوکم المھابۃ منکم ولیقذفن فی قلوبکم الوھن۔ قال قائل یا رسول اللہ وما الوھن قال حب الدنیا وکراھیۃ الموت،

(مشکوٰۃ المصابیح، باب تغیر الناس)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ وقت آنے والا ہے کہ قومیں تمھارے اوپر ٹوٹ پڑیں جس طرح کھانے والے کھانے کے پیالہ پر ٹوٹتے ہیں۔ کسی نے کہا کیا اس وقت ہم تھوڑے ہوں گے۔ آپ نے فرمایا کہ نہیں۔ تم بہت زیادہ ہوگے مگر اس وقت تم سیلاب کے جھاگ کی مانند ہوگے۔ اللہ تمھارے دشمنوں کے سینہ سے تمھارا ڈر نکال دے گا اور تمھارے دلوں میں وہن (کمزوری) ڈال دے گا۔ پوچھنے والے نے پوچھا کہ وہن کیا ہے۔ آپ نے فرمایا دنیا کی محبت اور موت کو ناپسند کرنا۔

## دعوتی غفلت

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کا دوسری قوموں کا تختۂ مشق بننا اتنا زیادہ ثابت شدہ ہے کہ اس کے بارے میں دو رائے ممکن نہیں۔ البتہ اس کے سبب کے بارہ میں مسلمانوں کی دو رائیں ہیں۔ ان کی بڑی تعداد ابھی تک اس غلط فہمی میں مبتلا ہے کہ یہ سب کچھ صرف دوسری قوموں کا ظلم ہے۔ چنانچہ ان کے زبان وقلم ظالموں کے خلاف احتجاج اور شکایت میں مشغول ہیں۔ مگر اس قسم کی توجیہہ قرآن کی تردید کے ہم معنی ہے۔ قرآن کے نظریۂ تاریخ کو رد کرنے کے بعد ہی ایسی توجیہہ کو قبول کیا جا سکتا ہے۔ قرآن کو مانتے ہوئے اس کو قبول کرنا کسی طرح ممکن نہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ موجودہ صورت حال دیگر قوموں کا ظلم نہیں، وہ دیگر قوموں کے ہاتھوں خدا کی سزا ہے۔ یہ سزا (یا تنبیہہ) اس وقت تک جاری رہے گی جب تک مسلمان اپنے اصل منصبی فریضہ (دعوت

الی اللہ) کے لئے نہ اٹھیں۔

موجودہ زمانہ میں دعوت الی اللہ کے کام کو مسلمانوں نے بالکل چھوڑ رکھا ہے۔ حتی کہ آج شاید دنیا بھر میں چند آدمی بھی نہیں جن کو دعوت الی اللہ کی اہمیت کا واضح شعور حاصل ہو۔ ان کی بڑی تعداد کا یہ حال ہے کہ یا تو وہ دعوتی کام کو کوئی اہمیت نہیں دیتے۔ یا وہ خود جس قومی یا تہذیبی احیار کے لئے سرگرم ہیں اسی کو انھوں نے اسلامی دعوت کا نام دے دیا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ آج بھی بہت سے خدا کے بندے اپنے آپ کو اسلام کے سایہ رحمت میں داخل کر رہے ہیں۔ مگر اس میں مسلمانوں کی دعوتی کوشش کا کوئی دخل نہیں۔ یہ وہ سعید روحیں ہیں جن کو خدا کے فضل خاص سے قبول حق کی توفیق ملی۔ انھوں نے بطور خود صراط مستقیم کو پالیا نہ کہ مسلمانوں کی کوشش سے۔

اس دعوتی غفلت کے ساتھ دوسرا سنگین جرم یہ ہے کہ مسلمان ساری دنیا میں اپنی مدعو اقوام سے سیاسی اور مادی لڑائی چھیڑے ہوئے ہیں۔ اس طرح انھوں نے مدعو کو حریف اور رقیب بنا کر کھڑا کر دیا ہے۔ یہ موجودہ زمانہ کے مسلمانوں کا ناقابل معافی جرم ہے۔ اگر وہ چاہتے ہیں کہ دوبارہ خدا کی رحمت ان کی طرف متوجہ ہو تو انھیں یک طرفہ طور پر وہ تمام جھگڑے ختم کرنے ہوں گے جنھوں نے مدعو اقوام کو حریف اقوام میں تبدیل کر دیا ہے۔ دوسری قوموں سے حریف اور رقیب کا رشتہ ختم کر کے اپنے اور ان کے درمیان داعی اور مدعو کا رشتہ بحال کرنا اس سلسلہ کا پہلا قدم ہے۔ اس کے بغیر امت مسلمہ کے لئے کسی حقیقی مستقبل کی تعمیر ممکن نہیں۔

موجودہ زمانہ کے مسلمانوں سے سب سے بڑی چیز جو کھوئی گئی ہے وہ دعوتی ذہن ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان اس کو بالکل بھول گئے ہیں کہ غیر مسلم اقوام ہماری مدعو ہیں اور ہم ان کے داعی ہیں۔ موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کے ساتھ بربادی کے جو واقعات پیش آرہے ہیں وہ سب اسی غفلت کی قیمت ہیں۔ یہ واقعات اس وقت تک جاری رہیں گے جب تک مسلمان اپنی اس کوتاہی کو جاری رکھیں۔ دعوتی کوتاہی اور ملی ترقی دونوں ایک ساتھ جمع نہیں ہو سکتے۔

## نفسیاتی پہلو

فلیویس جوزفس کوک (Flavius Josephus Cook) کا قول ہے کہ خدا انجارت کو اپنا مبلغ بناتا ہے:

God is making commerce his missionary

یہ اس نفسیات کا نہایت صحیح اظہار ہے جو ایک داعی کے اندر اپنے مدعو کے لئے پیدا ہوتی

ہے۔ داعی کے اندر اپنے مدعو کے لئے وہی احساسات پیدا ہوتے ہیں جو ایک تاجر کے اندر اپنے خریدار کے لئے پیدا ہوتے ہیں۔ فرق صرف یہ ہے کہ تاجر کی نفسیات تجارتی مفاد کے لئے ہوتی ہے اور داعی کی نفسیات دعوتی مفاد کے لئے۔

داعی اگر واقعۃً داعی ہو، وہ قومی وکیل یا مذہبی مناظر نہ ہو تو بالکل فطری طور پر اس کے اندر اپنے مدعو کے لئے محبت کے جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ اس کے اندر یہ مزاج پرورش پاتا ہے کہ وہ اس سے حکمت اور صبر کے ساتھ معاملہ کرے ویسے ہی جیسے ایک دانش مند تاجر اپنے گاہک سے معاملہ کرنے میں ضروری سمجھتا ہے کہ وہ کسی حال میں حکمت اور صبر کا طریقہ نہ چھوڑے۔ تاجر کا رویہ اپنے گاہک کے حق میں گاہک کے رویہ کے ردعمل کے طور پر نہیں بنتا۔ بلکہ خود اپنے سوچے سمجھے ہوئے فکر کے تحت بنتا ہے۔ وہ یک طرفہ طور پر اپنے آپ کو حسن سلوک کا پابند بناتا ہے، خواہ گاہک اس کے ساتھ حسن سلوک کا معاملہ کرے یا نہ کرے۔ ٹھیک یہی طریقہ داعی کا بھی اپنے مدعو کے حق میں ہوتا ہے۔

مسلمان اگر دوسری قوموں کو اپنا مدعو سمجھیں تو اس کے بالکل لازمی نتیجہ کے طور پر یہ ہوگا کہ وہ اپنے آپ کو دوسری قوموں کے حق میں " ناصح اور امین " سمجھیں گے۔ ان کے دل میں دوسری قوموں کے لئے خیر خواہی کے جذبات پیدا ہوں گے۔ وہ ان کی طرف سے پیش آنے والی تلخیوں کو بخوشی برداشت کریں گے۔ وہ یک طرفہ طور پر اپنے آپ کو اس کا ذمہ دار سمجھیں گے کہ ان کی اشتعال انگیز حرکات کو نظر انداز کریں تاکہ دعوت کی فضا برباد نہ ہونے پائے۔

دوسری اقوام کو اپنا مدعو سمجھنے کے بعد ان کی نسبت سے مسلمانوں کے اندر وہی نفسیات پیدا ہوگی جو ایک دانش مند تاجر کے اندر اپنے خریدار کے لئے پیدا ہوتی ہے۔ مسلمان ان کے حق میں دعائیں کریں گے۔ وہ ان کی تالیف قلب کے لئے کوشاں ہوں گے۔ وہ ان کی ہدایت کے حریص بن جائیں گے جس طرح پیغمبر اپنے مدعو کے ایمان کے لئے حریص تھا۔ ان کے اندر اشتعال کے بجائے برداشت کا مادہ پیدا ہوگا۔ اس نفسیات اور کردار کا ثبوت دینے کے بعد ان کے حق میں وہ شاندار نتیجہ برآمد ہوگا جس کی قرآن میں خوش خبری دی گئی ہے۔

## دشمن دوست بن جاتا ہے

قرآن کی سورہ نمبر ۴۱ (حم سجدہ) کی تین آیتیں اس معاملہ میں رہنما حیثیت رکھتی ہیں۔ ان آیتوں کا ترجمہ یہ ہے:

اور بھلائی اور برائی دونوں برابر نہیں ہوسکتی۔ جواب وہ دو جو اس سے بہتر ہو۔ پھر یکایک

تجھ میں اور جس میں دشمنی تھی وہ ایسا ہو جائیگا جیسے کوئی قریبی دوست۔ اور یہ بات انھیں کو ملتی ہے جو صبر والے ہیں اور یہ بات اسی کو ملتی ہے جس کی بڑی قسمت ہے۔ اور اگر تجھ کو شیطان کی طرف سے کچھ وسوسہ آئے تو اللہ کی پناہ پکڑو۔ بے شک وہ سننے والا، جاننے والا ہے (حم سجدہ ۳۶ - ۳۴)

ان آیات کی تشریح میں دو تفسیروں کا اقتباس یہاں نقل کیا جاتا ہے:

(ولا تستوی الحسنة ولا السیئة) ای فرق عظیم بین هذه وهذه (ادفع بالتی هی احسن) ای من اساء الیك فادفعه عنك بالاحسان الیه کما قال عمر رضی الله عنه: ما عاقبت من عصی الله فیك بمثل ان تطیع الله فیه (فاذا الذی بینك وبینه عداوة کانه ولی حمیم) وهو الصدیق ای اذا احسنت الی من اساء الیك قادته الحسنة الیه الی مصافاتك ومحبتك والحنو علیك حتی یصیر (کانه ولی حمیم) ای قریب الیك من الشفقة علیك والاحسان الیك (وما یلقاها الا الذین صبروا) ای وما یقبل هذه الوصیة ویعمل بها الا من صبر علی ذالك فانه یشق علی النفوس۔ (وما یلقاها الا ذو حظ عظیم) ای ذو نصیب وافر من السعادة فی الدنیا والاخرة۔ قال ابن عباس فی تفسیر هذه الآیة: امر الله المؤمنین بالصبر عند الغضب والحلم عند الجهل والعفو عند الاساءة۔ فاذا فعلوا ذالك عصمهم الله من الشیطان وخضع لهم عدوهم کانه ولی حمیم۔

مختصر تفسیر ابن کثیر جلد ۳، صفحہ ۲۶۴

قال ابن عباس: ادفع بحلمك جهل من یجهل

اور حسنہ اور سیئہ برابر نہیں ہو سکتے، یعنی اِس کے اور اُس کے درمیان بہت بڑا فرق ہے۔ احسن طریقہ سے دفع کرو، یعنی جو شخص تمہارے ساتھ برا سلوک کرے اس کے ساتھ اچھا سلوک کرکے تم اس کا جواب دو، جیسا کہ حضرت عمر فاروق نے فرمایا: جو شخص تمہارے ساتھ خدا کی نافرمانی کرے اس کا سب سے اچھا بدلہ یہ ہے کہ تم اس کے ساتھ اللہ کی اطاعت کرو۔ پھر تمہارے ساتھ جس کی عداوت ہے وہ قریبی دوست کی طرح ہو جائے گا، یعنی جب تم ایسا کروگے کہ برا سلوک کرنے والے کے ساتھ تم اچھا سلوک کروگے تو تمہاری اچھائی اس کے اندر محبت اور ہمدردی کا جذبہ پیدا کرے گی۔ یہاں تک کہ وہ تمہارا دوست اور تمہارا مہربان بن جائے گا۔ اور اس کو صرف نصیبہ والے پاتے ہیں، یعنی جو دنیا اور آخرت میں بڑے خوش قسمت ہیں۔ حضرت عبداللہ ابن عباس نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا کہ اللہ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ غصہ کے وقت صبر کریں، جہالت کے وقت برداشت کریں، اور برائی کے وقت معاف کر دیں۔ جب وہ ایسا کریں گے تو اللہ ان کو شیطان سے بچالے گا اور ان کے دشمن کو پست کرکے ان کا دوست بنا دے گا۔

عبداللہ ابن عباس نے فرمایا کہ جو شخص تمہارے ساتھ

علیك (تفسیر القرطبی)

جہالت کرے اس کے جہل کا مقابلہ تم برداشت سے کرو۔

(وإما ینزغنك من الشیطان نزغ فاستعذ بالله) ای وإن وسوس الیك الشیطان بترك ما امرت به من الدفع بالتی هی احسن وارد ان یحملك علی البطش و الانتقام فاستعذ بالله من کیده وشره (انه هو السمیع العلیم) ای هو السمیع لاقوال العباد، العلیم بافعالهم واحوالهم

اور جب شیطان تمھیں اکسائے تو اللہ سے پناہ مانگو، یعنی احسن طریقہ سے دفع کرنے کا حکم جو تمھیں دیا گیا ہے، اگر شیطان تمھیں اس کو چھوڑنے کے لئے ابھارے اور تم کو اکسائے کہ پکڑو اور انتقام لو تو شیطان کے دھوکے اور شر سے اللہ کی پناہ مانگو۔ اللہ یقیناً بندوں کے کلام کو سنتا ہے اور وہ ان کے اعمال سے باخبر ہے۔

صفوة التفاسیر، جلد ثالث، صفحہ ۱۲۳

موجودہ زمانہ میں مسلمانوں کے ساتھ دوسری قوموں کی طرف سے جو کچھ پیش آرہا ہے۔ اس کی وجہ ایک لفظ میں یہ ہے کہ مسلمانوں نے برداشت کو کھو دیا ہے۔ یہ دراصل اپنی بے صبری کی قیمت ہے جس کو آج مسلمان بھگت رہے ہیں۔ صبر اور برداشت کھونے کا سبب یہ ہے کہ داعیانہ مقصد ان کے سامنے نہیں رہا۔ مسلمانوں کو اگر دوبارہ اٹھانا ہے تو ان کو اس کے لئے تیار کرنا ہوگا کہ وہ دعوت کو اپنا مقصد حیات بنائیں۔ اس کے بعد ہی ان کے اندر وہ محرک پیدا ہوگا جو آدمی کو بلند حوصلہ اور بلند کردار بناتا ہے۔ اور جو قوم بلند حوصلہ اور بلند کردار ہو اس کو کوئی بھی چیز شکست نہیں دے سکتی۔

مسلمانوں کو اگر داعی گروہ کی حیثیت سے اٹھایا جاسکے تو ان کے اندر اپنے آپ حکمت اور صبر کی وہ صفات پیدا ہو جائیں گی جو گویا ہر قسم کے فساد کی قاتل ہیں۔ دعوت الی اللہ کے لئے اٹھنا اپنے آپ کو آخرت کی پکڑ سے بچانا ہے، اور اسی کے ساتھ دنیا کی پکڑ سے بچانا بھی۔

# غلط ذہن

دہلی کے ایک مسلم محلہ میں ایک اردو پوسٹر نظر سے گذرا۔ سرخی یہ تھی:

"آگ اور خون میں نہائے ہوئے ہندستانی مسلمان سوال کرتے ہیں"

یورپ کے سفر میں ایک مقام پر میں نے دیکھا کہ ایک پرجوش نوجوان عربی اور انگریزی میں چھپا ہوا ایک کتابچہ تقسیم کر رہے ہیں۔ اس کے صفحہ اول پر یہ الفاظ درج تھے:

"ہندستان جو مسلمانوں کے لئے عظیم مذبح بن چکا ہے"

ہندستان میں جزئی طور پر ضرور ایسے بعض واقعات ہوئے ہیں جن پر مذکورہ بالا الفاظ صادق آتے ہیں۔ مگر پورے ملک کے بارہ میں اس قسم کے الفاظ بولنا سراسر خلاف واقعہ ہے۔ اور جو لوگ خلاف واقعہ بات پر اپنی عمارت کھڑی کرنا چاہیں وہ یقینی طور پر خدا کی مدد نہیں پا سکتے۔

اس طرح سوچنے اور بولنے میں ایک نقصان یہ ہے کہ آدمی کبھی مسئلہ کے صحیح حل تک نہیں پہنچتا۔ "مسئلہ کا حل کیا ہے" اس سوال کا جواب معلوم کرنے کے لئے ضروری ہے کہ آدمی یہ جانے کہ "مسئلہ کی نوعیت کیا ہے"۔ مسئلہ کی نوعیت کو جانے بغیر مسئلہ کا حل متعین نہیں کیا جا سکتا۔ مذکورہ طرز پر سوچنے والے اس بات کا ثبوت دے رہے ہیں کہ وہ مسئلہ کی نوعیت دریافت نہ کر سکے۔ ایسی حالت میں کیسے ممکن ہے کہ وہ مسئلہ کا حل پا سکیں۔

دوسرا نقصان یہ ہے کہ یہ طرز کلام آدمی سے حقیقت پسندی چھین لیتا ہے۔ دنیا کا نظام اس کے پیدا کرنے والے نے کامل حقیقت پسندی کی بنیاد پر قائم کیا ہے۔ یہاں کوئی نتیجہ پیدا کرنے کے لئے اصول فطرت سے کلی مطابقت ضروری ہے۔ ایسی حالت میں جو لوگ دوسروں پر جھوٹا الزام دینے کو اپنا طریق فکر بنائیں وہ یقینی طور پر حقیقت پسندی سے محروم ہو جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کا انجام اس کے سوا اور کیا ہے کہ وہ حقیقت کی دنیا میں بے حقیقت ہو کر رہ جائیں۔

اس قسم کی باتیں کرنے والے اس بات کا ثبوت دے رہے ہیں کہ وہ دو واقعات کو ایک دوسرے سے الگ کر کے نہیں دیکھ سکتے۔ ایسے لوگ جہاں بھی ہوں وہ ہمیشہ صرف فساد پیدا کرنے کا سبب بنتے ہیں۔ ان کی ایک حکومت یا ان کا ایک بھائی اگر ۹۹ کام صحیح کرے اور اس سے ایک کمزوری ظاہر ہو جائے تو وہ اسی کمزوری کو لے کر ایسا ہنگامہ کریں گے گویا وہ اس کے سوا کچھ اور جانتے ہی نہیں۔

# سنجیدہ ہونا ضروری ہے

ایک صاحب اپنے بچوں کے لئے بہت سخت تھے۔ ہمیشہ ڈانٹ کر بات کرتے تھے۔ کبھی کسی نے ان کو اپنے بچوں کے ساتھ نرمی سے بات کرتے ہوئے نہیں دیکھا۔ لڑکے ان سے اس قدر ڈرتے تھے کہ ان کے سامنے کوئی بولنے کی ہمت نہیں کرتا تھا۔ جب وہ گھر میں داخل ہوتے تو تمام بچے خاموش ہو کر ادھر ادھر دبک جاتے۔

ایک روز کا واقعہ ہے کہ وہ گھر میں داخل ہوئے۔ سیڑھی کو طے کر کے جب وہ اپنے مکان کی چھت پر پہنچے تو انھوں نے دیکھا کہ ان کا ایک بچہ بجلی کے پول سے لپٹا ہوا ہے۔ بجلی کے تار میں ایک پتنگ پھنس گئی تھی۔ پتنگ کو حاصل کرنے کے شوق میں لڑکا بارجہ کا سہارا لے کر پول پر چڑھ گیا۔ ابھی اس کا کام پورا نہیں ہوا تھا کہ اس کے باپ آگئے۔ نگاہیں ملتے ہی بچہ سہم گیا مگر بالکل خلاف معمول باپ نے کوئی سخت بات نہیں کہی بلکہ نہایت نرم لہجہ میں بولے "بیٹے تم وہاں کہاں"۔ اس کے بعد انھوں نے محبت کے انداز میں لڑکے کو ترغیب دی کہ وہ آہستہ آہستہ اترے اور بارجہ کا سہارا لے کر دوبارہ گھر میں آجائے۔ بعد کو ایک شخص سے انھوں نے یہ واقعہ بیان کرتے ہوئے کہا: میں نے مسکرا کر اور نرم لہجہ میں اس لئے بات کی کہ مجھے اندیشہ ہوا کہ اگر میں اس نازک موقع پر ڈانٹتا ہوں تو وہ گھبرا اٹھے گا اور پول سے چھوٹ کر نیچے سڑک پر جا گرے گا۔ اس نزاکت نے مجھے مجبور کیا کہ میں اپنی عادت کے خلاف بچہ سے میٹھے انداز میں بات کروں۔

یہی مثال ملی مسئلہ پر بھی چسپاں ہوتی ہے۔ اگر آدمی کو صورت حال کی نزاکت کا احساس ہو اور وہ اس کے لئے دردمند ہو تو اس کی دردمندی خود ہی مجبور کرے گی کہ وہ اشتعال کے بجائے برداشت کا طریقہ اختیار کرے، وہ تصادم کے بجائے بچ کر نکلنے کی تدبیر کرے۔ "کون صحیح ہے اور کون غلط"، کی بحث میں پڑنے کے بجائے وہ مسئلہ کے حل کے پہلو پر دھیان دے۔ اور اگر اس کو نزاکت کا احساس نہ ہو تو وہ اپنی عام عادت کے مطابق "بچہ"، کو پول پر دیکھ کر بگڑ اٹھے گا خواہ اس کا یہی انجام کیوں نہ ہو کہ لڑکا ۳۰ فٹ کی بلندی سے سڑک پر جا گرے اور اس کی ہڈی پسلی چور ہو جائے۔

ساری تاریخ کا یہ تجربہ ہے کہ جب آدمی کسی معاملہ میں سنجیدہ ہو تو اس کا انداز اور ہوتا ہے اور جب وہ سنجیدہ نہ ہو تو اس کا انداز بالکل دوسرا ہوتا ہے۔ کوئی دلیل اس شخص کے لئے دلیل ہے جو سنجیدہ ہو۔ سنجیدہ آدمی ہی کسی بات کے وزن کو محسوس کرتا ہے۔ سنجیدہ آدمی ہی کسی مسئلہ کی نزاکتوں کو اہمیت دیتا ہے۔ اس کے برعکس جو شخص سنجیدہ نہ ہو وہ ہر دلیل کی کاٹ کے لئے کچھ نہ کچھ الفاظ بول دے گا۔ ہر قیمتی بات کو سن کر ایک غیر متعلق بحث چھیڑ دے گا۔ اور اگر اس کی بات کا جواب دے کر بات کو از سر نو واضح کیا جائے تو وہ وضاحت کے خلاف دوبارہ کوئی بحث نکال لے گا۔ اور اصل بات بدستور اس کی گرفت سے دور رہ جائے گی۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ کوئی دلیل اسی کے لئے دلیل ہے جو اس کو سمجھنا چاہے۔ جو سمجھنا نہ چاہے اس کے لئے کوئی دلیل دلیل نہیں۔

ایک مقام کے کچھ مسلمانوں سے میری ملاقات ہوئی۔ وہاں کچھ دن پہلے ایک چھوٹا سا فرقہ وارانہ فساد ہو گیا تھا۔ میں نے اپنے ذوق کے مطابق "صبر" کا طریقہ اختیار کرنے کی بات کی۔ انھوں نے کہا کہ ہمارے یہاں تو مسلمانوں کی طرف سے کوئی اشتعال کا واقعہ نہیں ہوا تھا۔ دوسری قوم کے لوگ خواہ مخواہ ہم سے لڑ گئے۔ میں نے کہا کہ لڑائی کیسے پیش آئی، انھوں نے قصہ بتاتے ہوئے کہا کہ وہاں ہماری ایک مسجد ہے۔ مسجد سے قریب ہی غیر مسلم بھائیوں کی عبادت گاہ ہے۔ ہم نے مسجد میں اذان کے لئے لاؤڈ اسپیکر لگایا تو انھوں نے بھی اپنے عبادتی مواقع پر گھنٹی بجانی شروع کر دی جس کی آواز مسجد تک آتی تھی۔ ہم نے سنجیدگی کے ساتھ ان سے کہا کہ آپ لوگ ہماری نماز کے اوقات میں گھنٹی نہ بجائیں۔ وہ نہیں مانے۔ جب کئی بار ان سے کہا گیا تو وہ بگڑ گئے۔ اس کے بعد جھگڑا ہو گیا۔

میں نے کہا کہ یہ کون سا شرعی مسئلہ ہے کہ نماز کے اوقات میں کوئی غیر قوم کا آدمی اپنی عبادت گاہ میں گھنٹی نہ بجائے۔ یہ نہ کہیں قرآن میں لکھا ہوا ہے اور نہ حدیث میں ہے اور نہ ہمارے فقہاء میں سے کسی کا یہ مسلک ہے۔ حتیٰ کہ اسلامی حکومت کے پورے زمانہ میں کبھی کسی مسلم حکمراں کی طرف سے یہ ہدایت جاری نہیں کی گئی کہ نماز کے اوقات میں دوسری قوموں کے عبادت خانہ میں ناقوس اور گھنٹیاں نہ بجائی جائیں۔ ایسی حالت میں آپ کیوں اس پر برہم ہوتے ہیں۔ کوئی اگر گھنٹی بجاتا ہے تو بجانے دیجئے۔ اس سے نہ نماز میں کوئی خلل واقع ہوتا اور نہ شریعت نے ہمیں ایسے کسی حکم کا مکلف کیا ہے۔ تاہم مذکورہ بزرگ نے میری بات نہیں مانی، ان کے پاس اگرچہ میری دلیل کا کوئی جواب نہیں تھا مگر وہ اپنی بات کو پُرجوش انداز میں بدستور دہراتے رہے۔

اس ملک کے اکثر فسادات اسی قسم کی باتوں سے شروع ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ کیا ہے۔ جب شریعت نے ہمیں ایسے کسی حکم کا پابند نہیں کیا ہے تو ہم کیوں چاہتے ہیں کہ ہماری مسجد کے سامنے کوئی باجے کا جلوس نہ گزرے۔ کوئی اس کے پاس گھنٹی نہ بجائے۔ اس کی وجہ تمام تر قومی ہے نہ کہ دینی۔ مسلمانوں نے پچھلے سو سال کی سیاست کے نتیجہ میں انھیں چیزوں کو اپنی قومی عظمت کا نشان بنا لیا ہے۔ وہ اس کو اپنی ساکھ کا مسئلہ سمجھتے ہیں۔ مسجد کے پاس ایسا کوئی واقعہ ہو تو وہ اس میں اپنی بے عزتی محسوس کرتے ہیں۔ اور اگر وہ اس کو روکنے میں کامیاب ہو جائیں تو وہ سمجھتے ہیں کہ ہم نے اپنی قوم کی عزت کو اونچا کیا۔

یہ سراسر جاہلانہ طریقہ ہے۔ یہ طریقہ ہم کو خدا اور رسول نے نہیں بتایا۔ بلاشبہ یہ ہم کو نفس نے سکھایا ہے۔ نفس چاہتا ہے کہ ہم اپنے مدعو کے خلاف ایسے ہنگامے کرتے رہیں جس سے ہمارے اور دوسروں کے درمیان قومی نفرت تو خوب بڑھے، مگر داعی اور مدعو کے رشتے کبھی قائم نہ ہوں۔ کیونکہ ایسے ماحول میں جہاں داعی اور مدعو کے درمیان شبہ اور نفرت کی فضا قائم ہو وہاں کبھی اسلام کی دعوت کا کام نہیں ہو سکتا۔ اس قسم کی قومی معرکہ آرائی پر ہم کو اللہ کے یہاں انعام تو کیا ملے گا، البتہ شدید اندیشہ ہے کہ ہم اپنی قومی نادانیوں کو اسلام کا نام دینے کی وجہ سے کہیں خدا کی پکڑ میں نہ جائیں۔

کسی کے گھر میں آگ لگ جائے تو وہ اس کو بجھانے کے لئے فوراً حرکت میں آجاتا ہے۔ تاہم ایسے موقع پر حرکت میں آنے کے دو طریقے ہیں۔ ایک یہ کہ اس دنیا کے مالک نے آگ بجھانے کا جو اصول مقرر کیا ہے اس کے مطابق آگ بجھانے کی کوشش کی جائے۔ دوسرے یہ کہ جوش میں آکر کوئی خود ساختہ حرکت شروع کردی جائے۔ انسان آزاد ہے کہ دونوں میں سے جو عمل چاہے اختیار کرے۔ مگر یہ یقینی ہے کہ دونوں کا انجام اس دنیا میں یکساں نہیں ہو سکتا۔ اللہ نے جس آگ کو بجھانے کے لئے پانی چھڑکنے کا قانون مقرر کیا ہے اس کو آپ پٹرول چھڑک کر نہیں بجھا سکتے۔ ایسی ہر کوشش صرف اپنی مصیبت میں اضافہ کے ہم معنی ہوگی۔

یہی معاملہ زندگی کے دوسرے مسائل کا بھی ہے، خدا نے اپنی دنیا میں کامیابی کا راز اگر صبر میں رکھا ہے تو آپ اس کو جلد بازی کے ذریعہ حاصل نہیں کرسکتے۔ خدا نے اگر ایک واقعی نتیجہ کو عملی جدوجہد سے وابستہ کر دیا ہے تو آپ تقریروں اور بیانات کی دھوم مچاکر اس نتیجہ کو اپنے لئے برآمد نہیں کرسکتے۔ خدا نے اس دنیا کے مسائل کا حل اگر حقیقت پسندانہ طریق عمل میں رکھا ہے تو آپ جذباتیت کے طریقہ پر چل کر اپنے مدعا کو نہیں پا سکتے۔ خدا نے اگر افراد کی خاموش تعمیر میں اصلاح کا راز رکھا ہے تو آپ اجتماعی شوروغل کے ذریعہ اصلاح کے مقصد تک نہیں پہنچ سکتے۔ خدا اگر یہ چاہتا ہے کہ آدمی اپنی غلطی کا اعتراف کرکے اپنا کام بنائے تو آپ دوسروں کو ملزم ثابت کرکے اپنا کام نہیں بنا سکتے۔ خدا نے اپنے قائم کئے ہوئے نظام میں اگر یہ اصول مقرر کیا ہو کہ جو لوگ پھول کے مالک بننا چاہتے ہیں وہ کانٹوں سے اپنا دامن بچاکر پھول کو حاصل کرنے کی کوشش کریں تو آپ ایسا نہیں کرسکتے کہ ایک ایک کانٹے سے الجھیں اور اس کے باوجود تروتازہ پھول آپ کے حصہ میں آجائے۔

زندگی کی سب سے زیادہ تلخ حقیقت یہ ہے کہ ہم اپنی بنائی ہوئی دنیا میں نہیں ہیں بلکہ خدا کی بنائی ہوئی دنیا میں ہیں۔ ہم دنیا میں قائم کئے ہوئے خدائی نظام سے موافقت کرکے تو سب کچھ حاصل کرسکتے ہیں مگر اس کے مقررہ نظام سے ہٹ کر کچھ بھی حاصل نہیں کرسکتے۔ یہ دنیا امتحان کی دنیا ہے۔ اس لئے یہاں ہر انسان کو آزادی حاصل ہے۔ مگر یہ آزادی صرف عمل کی آزادی ہے نہ کہ نتیجہ برپا کرنے کی۔ ہم بلاشبہ آزاد ہیں کہ جو چاہیں کریں مگر ہم کو یہ قدرت نہیں دی گئی ہے کہ اپنی مرضی کے مطابق جو نتیجہ چاہیں ظاہر کردیں۔ ہم آزاد ہیں کہ دریا میں چھلانگ لگائیں یا نہ لگائیں۔ لیکن اگر ہم کو تیرنا نہیں آتا اور ہم گہرے دریا میں چھلانگ لگا دیتے ہیں تو ہم کو یہ اختیار حاصل نہیں ہے کہ اپنے کو ڈوبنے سے بچالیں۔ یاد رکھئے یہ دنیا کسی عذر کو قبول کرنے کے لئے سب سے زیادہ بے رحم واقع ہوئی ہے، خواہ ہم نے اپنے عذر کو کتنے ہی شاندار الفاظ میں مرتب کر رکھا ہو۔

# وقت نہیں

ایک ہندستانی نوجوان کو بمبئی پہنچ کر ایک عرب ملازمت کے لئے انٹرویو دینا تھا۔ اس نے ٹرین میں اپنا رزرویشن کرایا اور مقررہ وقت پر گھر سے اسٹیشن کے لئے روانہ ہوا۔ دہلی کی پرہجوم سڑکوں سے گزرتے ہوئے کسی لڑکے نے اس کے رکشا کے اوپر کنکر پھینکا۔ اس کا دوست یہ دیکھ کر بگڑ گیا۔ اس نے چاہا کہ رکشا سے اتر کر لڑکے کو پکڑے اور اس کو اس کی گستاخی کا سبق دے۔ آدمی نے اپنے دوست کو پکڑ کر روک لیا۔ اس نے کہا ——

"ہمارے پاس اس کا وقت کہاں ہے" اور رکشا کو آگے بڑھا دیا۔

آدمی کا مطلب یہ تھا کہ مجھ کو فوراً اسٹیشن سے ٹرین پکڑنی ہے۔ اور پھر بمبئی پہنچ کر اہم انٹرویو دینا ہے۔ ایسے نازک لمحہ میں میرے پاس اتنا وقت کہاں کہ میں سڑک کے لڑکوں سے الجھوں میں لڑکے کی شرارت پر صبر کروں گا تاکہ میرا بمبئی کا انٹرویو خراب نہ ہونے پائے۔

یہ سنجیدگی جو لوگوں کو دنیا کے بارہ میں ہوتی ہے وہی سنجیدگی مزید اضافہ کے ساتھ مومن کے اندر آخرت کے بارہ میں ہوتی ہے۔ اس سلسلے میں ایک صحابی کا واقعہ نقل کیا جاتا ہے:

عن انس رضی اللہ عنہ قال انطلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ حتی سبقوا المشرکین الی بدر وجاء المشرکون فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یقدمن احد منکم الی شئی حتی اکون انا دونہ فدنا المشرکون فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قوموا الی جنۃ عرضہا السمٰوٰت والارض قال یقول عمیر بن الحمام الانصاری رضی اللہ عنہ یارسول اللہ جنۃ عرضہا السمٰوٰت والارض قال نعم قال بخ بخ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما یحملک علیٰ قولک بخ بخ قال لا واللہ یارسول اللہ الا رجاءان اکون من اہلہا۔ قال فانک من اہلہا۔ فاخرج تمرات

حضرت انس کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب روانہ ہوئے یہاں تک کہ وہ مشرکین سے پہلے بدر کے مقام پر پہنچ گئے۔ پھر مشرکین آئے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ تم میں سے کوئی شخص کسی چیز کی طرف نہ بڑھے جب تک کہ میں نہ کہوں۔ جب مشرکین قریب آگئے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ ایسی جنت کی طرف اٹھو جس کی چوڑائی آسمانوں اور زمین کے برابر ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ حضرت عمیر انصاری نے کہا کہ اے خدا کے رسول، ایسی جنت جس کی چوڑائی آسمانوں اور زمین کے برابر ہے۔ آپ نے کہا ہاں۔ انھوں نے کہا واہ واہ۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا کہ تم نے واہ واہ کیوں کہا۔ انھوں نے کہا کہ اے خدا

من قَرَنِهِ فجعل یاکل منھن ثم قال لئن انا حَیِیتُ حتی اٰکل تمراتی ھذہٖ انھا لحیاۃ طویلۃ فرمیٰ بما کان معہ من التمر ثم قاتلھم حتی قتل (رواہ مسلم)

کے رسول، صرف اس امید میں کہ شاید میں بھی اہل جنت میں سے ہو جاؤں۔ آپ نے کہا کہ تم انھیں میں سے ہو۔ اب حضرت عمیر نے اپنی نیام سے کچھ کھجوریں نکالیں اور ان میں سے کھانے لگے۔ پھر انھوں نے کہا کہ اگر میں ان کھجوروں کے کھانے تک زندہ رہوں تو یہ بہت لمبی زندگی ہوگی۔ انھوں نے اپنی بقیہ کھجوریں پھینک دیں اور لڑائی میں کود پڑے، یہاں تک کہ قتل کر دیئے گئے۔

جو شخص دنیا کے معاملہ میں سنجیدہ ہو اس کے پاس غیر متعلق چیزوں میں الجھنے کا وقت نہیں ہوتا اسی طرح جو شخص آخرت کے معاملہ میں سنجیدہ ہو وہ ایسی چیزوں میں الجھنا کبھی پسند نہیں کرے گا جو اس کو آخرت کے نشانہ سے دور کر دے" دہلی" سے امرتسر جانے والا کلکتہ کے رخ پر سفر نہیں کرتا۔ اسی طرح آخرت کا مسافر کبھی ان سمتوں میں نہیں دوڑے گا جو اس کو آخرت کی منزل سے دور کر دینے والی ہو۔

مسلمان اگر اپنے آپ کو دنیا کا مسافر سمجھیں تو ان کے لیے مذکورہ ہندستانی نوجوان کے واقعہ میں نصیحت ہے۔ اور اگر وہ اپنے آپ کو آخرت کا مسافر سمجھیں تو مذکورہ صحابی کے واقعہ میں نصیحت ہے اگر مسلمانوں کا حال یہ ہو جائے کہ وہ نہ پہلے طریقہ پر عمل کریں اور نہ دوسرے طریقے پر تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ نہ دنیا کے مسافر ہیں اور نہ آخرت کے مسافر۔ وہ بھٹکے ہوئے اونٹ ہیں جس کی کوئی منزل نہیں۔

مسائل سادہ طور پر صرف مسائل نہیں ہیں، بلکہ وہ چیلنج کی حیثیت رکھتے ہیں۔ جو چیز اپنی نوعیت کے اعتبار سے چیلنج ہو، اس کے خلاف شکایت کرنا یا اُس سے ٹکراؤ کرنا ہمیشہ غیر مفید ہوتا ہے۔ چیلنج کے مقابلے میں کرنے کا اصل کام یہ ہے کہ بے لاگ انداز میں اس کا مطالعہ کیا جائے اور حقائق کی روشنی میں اپنے عمل کی تعمیری منصوبہ بندی کی جائے — زندگی کے مسائل کو حل کرنے کا یہی واحد نتیجہ خیز طریقہ ہے۔













ISLAMIC STUDIES
GOODWORD
www.goodwordbooks.com
ISBN 978-81-7898-774-3